جو درود عوام پڑھیں تو فرشتے پہنچاتے ہیں کوئی دل جلا پڑھے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم خود سنتے ہیں اسلئے کہ آپ زندہ ہیں۔

الغرض کچھ ہی ہو آپ کے کلمہ پڑھنے والے کہیں ہوں آپ کے قدموں کے تلے ہیں' کیا یہ چند میدان اور سمندر کی لہریں' درختوں کے آڑ' پہاڑوں کا آسرا' تڑپنے والے دلوں کو بے قرار جانوں کو' صاحب مدینہ کے جمال سے روک سکتے ہیں' **استغفر اللہ** دریا کو کیا حباب چھپا سکتا ہے آفتاب کو ذرہ آڑ ہو سکتے ہیں۔ غرض آپ حیات النبی ہیں آپ دنیا میں رہیں یا نہ رہیں' ہم عذاب سے امان ہے ۔آپ توآپ ۔آپ کا ذکر بھی عذاب سے امان ہے

## حکایت : -

ایک بزرگ فرماتے ہیں ہمارے گاؤں میں طاعون تھا' ان دنوں میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات میں ایک کتاب لکھ رہا تھا تو میں نے یہ تجربہ کیا کہ جس روز اس کا کوئی حصہ لکھا جاتا تھا اس روز کوئی حادثہ طاعونی اموات کا نہیں سنا جاتا تھا اور جس روز وہ ناغہ ہوتا تھا اس روز دو چار اموات سننے میں آتی تھیں' ابتداء میں تو میں اس کو اتفاق پر محمول کیا لیکن کئی مرتبہ ایسا ہوا تو مجھے خیال کوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر مبارک کی برکت ہے' آخر میں میں نے یہ التزام کیا کہ روزانہ کچھ حصہ اس کا ضرور لکھ لیتا تھا۔

حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وفات کے وقت حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے اور حضرت عیسی علیہ السلام کیطرح آپ کے جسد اطہر کو بھی عرش پر لے جانے کا مژدہ لائے۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرمائے میری امت کے جسد کہاں دفن ہوں گے۔ حضرت جبرئیل فرمائے وہ تو زمین میں ہی دفن ہوں گے۔ حضرت ارشاد فرمائے جبرئیل ! خدائے تعالیٰ سے عرض کرو جہاں میری امت رہے گی میں بھی وہیں رہنا چاہتا ہوں تاکہ میری امت عذاب سے محفوظ رہے' اس لئے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ **ماکان اللہ لیعذ بہم وانت فیہم** ( آپ کے ہوتے ہوئے عذاب کیسے آئے گا۔

**مسلمانو** ! مرنے سے گھبراؤمت' مدینہ کا چاند ساری زمین روشن کر دیا ہے' قبر میں آرام و چین ہی ہے مگر کچھ تعلق پیدا کر کے چلو' تاکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے شرف قدم بوسی کے وقت شرمندگی نہ ہو۔

حضرت امام جلال الدین سیوطی رحمتہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم شب معراج میں تشریف لے گئے تو عرش اعظم قدموں سے لپٹا اور عرض کیا حضور ! آپ تو چلے کچھ مجھ کو بھی آپ سے حصہ ملنا چاہیئے۔ اور فرشتے بھی گذارش کرنے لگے' حضور تو چلے ہماری تسلی کا کچھ سامان کرتے جایئے۔ حضور کی ذات سے کچھ حصہ ملنا چاہیئے۔ ادھر مومنوں کی ارواح عرض کرنے لگے حضور کہیں عرش اعظم کے ہی نہ ہو جائیں ہم کو نہ بھولیں۔

خدائے تعالیٰ کی طرف سے حکم ہوا' پیارے نبی اپنے نور سے چھ حصہ عرش کو دیجئے تا کہ وہ اس سے برکت لیتا رہے۔ سایہ فرشتوں کو دیجئے تا کہ وہ اس سے تسلی لیتے رہیں۔ اس لئے ان سے تو کوئی گناہ نہیں ہوتا ہے ان کو یہی کافی ہے' انسان سے گناہ سرزد ہوتے ہیں۔ اپنا جسم مطہر زمین والوں کو دیجئے تا کہ وہ عذاب سے محفوظ رہیں آپ کی شان میں یہ حکم ہو چکا ہے :

**ماکان اللہ لیعذبہم وانت فیہم**

( آپ کے ہوتے ہوئے انہیں عذاب نہیں آئے گا )

جامیا واقف دم باش عزیزاں رفتند

فکرِ عقبٰی بکن آخر کہ تو ہم مہمانی

از طفیلِ خواجگان نقشبند

کارِ دنیا عاقبت محمود باد

(1) " حضرت جامی رحمتہ اللہ اپنے نفس سے خطاب کر کے فرماتے ہیں کہ اے جامی اپنی عارضی اور فنا ہو جانے والی زندگی کو پہچان" کہ سارے دوست احباب تو

گزر چکے۔ آخرت کی فکر کر کہ تو بھی یہاں مہمان ہی ہے۔

(2) خواجگان نقشبند کے صدقے اور واسطے سے دنیا کے تمام امور کا انجام بہتر ہو۔

--------------- *** --------------